۱۳۱۷۳

# گناہ جو ثواب سمجھا جاتا ہے

مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ (پاکستان)

ناشر
سلفیہ مسلم ایجوکیشنل اینڈ ریسرچ ٹرسٹ جموں و کشمیر
جمعیۃ منزل، بربرشاہ، سری نگر۔ ۱۹۰۰۱

Scanned with OKEN Scanner

# گناہ جو ثواب سمجھا جاتا ہے

مفتی محمد شفیع رحمتہ اللہ علیہ (پاکستان)

سلفیہ مسلم ایجوکیشنل اینڈ ریسرچ ٹرسٹ جموں وکشمیر
جمعیتہ منزل بربرشاہ، سری نگر۔ ۱۹۰۰۰۱ (کشمیر)
برائے مفت تقسیم

Scanned with OKEN Scanner

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ایک دردمندانہ گزارش

آج الحاد اور خدا فراموشی کا ایک پر فتن دور ہے روحانی اور اخلاقی قدروں کو پامال کیا جارہا ہے۔ انسان جو اشرف المخلوق تھا ارذل المخلوق بنا ہے۔ زن، زر اور زمین کے لالچ نے انسان کو انسان کا شکاری بنا دیا ہے۔ ایٹم بموں میزائلوں اور کیمیاوی ہتھیاروں کے موجدوں نے خون انسانی کو ارزاں کر دیا ہے۔ اس پر تعجب کی بات یہ کہ یہی الحاد پسند اور سفّاک دنیا کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے لئے یہ کہتے پھرتے ہیں کہ دنیا میں کوئی جھگڑا، نزاع اور اختلاف ہے تو وہ صرف مذہب کی وجہ سے ہے اس لئے مذہب کو دنیا سے ختم کیا جانا ضروری ہے اس مکروہ پروپیگنڈے کا سب سے بڑا ہدف ونشانہ اسلام کو بنایا جارہا ہے اس اسلام کو جو پوری انسانیت کے لئے امن وسلامتی کا پیغامبر ہے جس اسلام کا پیغمبر رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جس نے اس ٹریجڈی کے علاوہ دوسری الم انگیز بات یہ ہے کہ مسلمان اپنے دین و مذہب سے بے اعتنائی برت رہا ہے۔ سنت رسول اللہ ﷺ جس پر اسلام کی پوری عمارت کھڑی ہے، سے انحراف کر رہا ہے خصوصاً ہماری نئی نسل جو جدید تعلیم سے آراستہ ہو رہی ہے لادینی افکار ونظریات سے متاثر ہو کر ننگ اسلام بن رہی ہے۔ ایسے حالات میں قرآن وسنت کی تعلیمات کو عام کرنے کی کس درجہ ضرورت ہے محتاج بیان نہیں سلفیہ مسلم ایجوکیشنل اینڈ ریسرچ ٹرسٹ کا قیام اسی لئے عمل میں لایا گیا ہے تاکہ اس کے ذریعہ ایسا لٹریچر فراہم کیا جائے جو نہ صرف مسلمانوں کے لئے بلکہ پوری انسانیت کیلئے باعثِ ہدایت ورحمت ہو۔ خالق ومخلوق کے تعلقات کو استوار کر کے الحاد وزندقہ شرکیات وبدعات، ظلم وناانصافی، فحاشی وعریانی اور دوسری برائیوں کے زہر کو زائل کرنے میں مؤثر ثابت ہو۔ حق تعالیٰ شانہ، ہمیں اس نیک مقصد میں کامیابی عطا فرمائے۔

چیرمین

سلفیہ مسلم ایجوکیشنل اینڈ ریسرچ ٹرسٹ جموں وکشمیر
جمعیۃ منزل، بربرشاہ
سری نگر ۱۹۰۰۰۱ کشمیر

Scanned with OKEN Scanner

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

بڑے بڑے گناہوں کی فہرست میں ایک ایسا گناہ بھی ہے جو ثواب سمجھ کر کیا جاتا ہے۔ یہ صورت حال بڑی ہی خطرناک ہے کیونکہ فاسق و فاجر کو توبہ تو نصیب ہو سکتی ہے کہ وہ اپنے گناہ کو گناہ سمجھتا ہے مگر اس مجرم کو توبہ نصیب ہوتی ہی نہیں کیونکہ وہ اپنے زعم میں اس گناہ کو گناہ ہی نہیں سمجھتا بلکہ بڑا کارِ ثواب سمجھتا ہے پھر توبہ کیسے کرے۔ دنیا میں ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو اپنے خیال کے مطابق اچھے ہی کام کرتے ہیں۔ مگر چونکہ وہ حکمِ الٰہی اور شریعت مطہرہ کے مطابق نہیں ہوتے اسلئے ان کے وہ سب کام غارت ہو جاتے ہیں اور ان کی محنت ضائع ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالےٰ کا ارشاد ہے۔ قل ھل ننبئکم بالاخسرین اعمالاً ہ الذین ضل سعیھم فی الحیواۃ الدنیا وھم یحسبون انھم یحسنون صنعا ہ (الکہف) اے محمدؐ! آپ فرما دیجئے کیا میں نہیں بتلا دوں کہ کون لوگ اپنے اعمال میں سب سے زیادہ خسارے میں ہیں۔ یہ وہ لوگ

ہیں جن کی سعی وعمل دنیا کی زندگی میں بے کار ہو گئی اور وہ یہی سمجھ رہے ہیں کہ ہم اچھا عمل کر رہے ہیں۔ اس قسم کے لوگ دنیا میں قسم قسم کی مشقتیں اٹھاتے ہیں مگر سوائے خسارہ کے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ اندازہ لگائیے کہ کتنا بدنصیب ہے وہ شخص۔ جو محنت تو کرے مگر الٹا نقصان اٹھائے یہ اس لئے کہ اس کی وہ محنت صحیح ڈھنگ پر نہ ہونے کے باعث رائیگاں ہو گئی۔

دنیاوی امور میں بھی یہ قاعدہ حاوی ہوتا ہے کہ اگر ٹھیک طریقہ پر کوئی کام نہ کیا گیا تو اس کا لازمی نتیجہ اس کے سوا کچھ نہ ہو گا کہ ایسا کام کرنے والے کو محنت کی تکلیف تو پہنچے گی مگر حاصل کچھ نہ ہو گا۔ مثال کے طور پر ایسے شخص کو لیجئے جو لکھنا اور پڑھنا نہیں جانتا ہو اور کاغذ قلم اٹھا کر صفحوں کے صفحے سیاہ کر ڈالے تو اس طرح کاغذ اور سیاہی کو ضائع کرے گا اور اس کی محنت کا کوئی نتیجہ برآمد نہ ہو گا۔ اسی طرح ایک شخص نہ تو حروف کی شناخت رکھتا ہے اور نہ ٹائپ مشین چلانے کے قواعد سے واقف ہے اگر وہ مشین میں کاغذ ڈال کر غیر شعوری طور پر مشین کے حرفوں پر انگلیاں مارتا رہے اور کاغذ کے انبار استعمال میں لائے تو نتیجہ کیا ہو گا۔ یہی نا کہ اس نے کاغذ کو بھی ضائع کیا اور اپنی محنت کو بھی۔ ساتھ ہی مشین کو بھی نقصان پہنچایا۔ دیکھنے والے یہ دھوکہ کھا سکتے ہیں کہ وہ کچھ عبارت ٹائپ کر رہا ہے۔

ٹھیک یہی حالت دینی کاموں کی بھی ہے۔ دین مکمل ہو چکا ہے اور بندوں کی نجات کے لئے جن عبادات و احکامات کی ضرورت تھی وہ پیغمبر آخر الزماں صلعم نے اللہ تعالیٰ کے حکم سے واضح طور پر بیان فرمائے ہیں اور اپنے عمل مبارک سے کر کے دکھائے ہیں۔ اب اگر کوئی ان میں کمی یا زیادتی کرے گا تو اس کا وہ عمل ضائع ہو جائے

Scanned with OKEN Scanner

گا کیونکہ اس کے ایسے عمل پر نہ تو کوئی سند ہو گی نہ دلیل۔ دنیا میں بھی وہی سکہ چلتا ہے جو حکومت وقت نے اجرا کیا ہو اور جس پر حکومت نے اپنی مہر لگائی ہو اور ادائیگی کی ذمہ داری لی ہو۔ اگر کسی نے اپنے طور کوئی اس قسم کا سکہ بنایا تو اس کا وہ سکہ کھوٹا تصور ہو گا اور بازار میں نہیں چلے گا بلکہ ایسا سکہ بنانے والا مجرم قرار پائے گا اور مستوجب سزا بھی ہو گا۔ ٹھیک یہی بات دینی امور پر بھی حاوی ہوتی ہے جو عبادت خداوند کریم اور اس کے رسول برحق صلی اللہ علیہ وسلم نے مقرر فرمائی اسی کو عبادت کہا جا سکتا ہے اور اگر کوئی اپنے طور کوئی ایسا کام نکالے اور اس کو عبادت تصور کرے تو اس کی وہ خود ساختہ عبادت قابل قبول نہ ہو گی بلکہ الٹا وہ مستوجب سزا ہو گا کیونکہ اس نے اپنے آپ کو شریعت سازی کا درجہ دیا حالانکہ شریعت کا تعین کرنا اللہ کے اختیار میں ہے اور اس کے حکم سے رسول اللہ کے حد اختیار میں۔

الغرض جو بھی کام یا عبادت دین کے نام پر اختراع کیا جائے جو حقیقتاً دین میں سے نہیں تو اس کا وہ فعل ناقابل قبول بلکہ مردود ہے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا من احدث فی امرنا ھذا ما لیس منہ فھو رد (بخاری و مسلم) جس شخص نے ہماری شریعت کے اندر کوئی نیا طریقہ نکالا جس کا ہم نے کوئی حکم نہ دیا ہو پس وہ نیا طریقہ مردود ہے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی فرمایا من عمل عملاً لیس علیہ امرنا فھو رد (ترمذی) جس نے بغیر ہماری سند کے کسی عمل کو اپنا معمول بنایا پس وہ عامل و معمول دونوں (عند اللہ) مردود ہیں۔

Scanned with OKEN Scanner

دین میں نیا کام نکالنا ایسا جرم عظیم ہے کہ ایسے مجرم کی اللہ تعالےٰ نہ روزہ قبول کرتا ہے نہ نماز اور نہ زکوٰۃ و خیرات اور نہ حج و عمرہ اور نہ جہاد اور ایسا شخص اسلام سے ایسے نکل جاتا ہے جیسے بال گوندھے ہوئے آٹے سے نکل جاتا ہے (ابن ماجہ) اس سے آپ خود اندازہ لگا سکتے ہیں کہ دین میں کوئی نیا کام نکالنا سخت جُرم ہے۔

حشر میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم امیتوں کو حوض کوثر سے جام بھر بھر کر پلائیں گے۔ مومنین آتے جائیں گے اور سیراب ہوتے جائیں گے۔ اس دوران آپؐ کی ہی اُمت کی ایک بڑی جماعت حوضِ کوثر کی طرف بڑھے گی۔ حضور فرماتے ہیں یحال بینی وبینھم۔ میرے اور اُن کے درمیان (پردہ) روک کھڑی دی جائے گی اور وہ میرے پاس آنے سے روک دیئے جائیں گے۔ آپؐ اُن کو تلاش کریں گے۔ فرمایا میں بارگاہ الٰہی میں عرض کروں گا۔ یہ میرے اُمتی ہیں انہیں کیوں روکا گیا۔ مگر اللہ تعالےٰ جواب میں فرمائے گا۔ لاتدری ما احدثوا بعدک۔ میرے رسولؐ! آپؐ کو معلوم نہیں کہ ان لوگوں نے آپؐ کے بعد کیا کیا نو ایجاد باتیں دین کے اندر جاری کی تھیں۔ انھم غیروا دینک انہوں نے تیرے (مکمل) دین کو بدل دیا تھا اور اس کی شکل بگاڑ دی تھی اس لیے یہ حوض کوثر پر ہرگز نہیں آ سکتے اور نہ وہاں سے پی سکتے ہیں۔ حضور اکرمؐ فرماتے ہیں۔ پھر میں انہیں کہوں گا سُحقًا سُحقًا دور ہو جاؤ۔ دور ہو جاؤ۔ جس کا نتیجہ ظاہر ہے کہ ان کو جہنم میں دھکیل دیا جائے گا (مسلم، احمد)

غور کر لیجئے دین میں نئی نئی باتیں نکالنے والوں کا انجام کیا ہو گا۔ وہ گناہِ عظیم جس کو لوگ کار ثواب سمجھ کر کرتے ہیں۔ ہر وہ کام اور عبادات ہیں جو قرون ثلثہ میں باوجود امکان کے رائج نہ تھے اور بعد میں نکالے گئے اور ان پر

دین کا لیبل چسپاں کیا گیا۔ مثال کے طور پر سالانہ عرس کا انعقاد۔ سال بہ سال شہدار پر نوحہ خوانی اور ماتمی جلوس قبروں کا طواف کرنا، غیر اللہ کے نام پر نذر و نیاز مساجد میں شور و غل کرنا، تسبیحات منتیں ماننا، میلے لگانا، چڑھاوے چڑھانا، مُردوں کا تیجہ، دسواں، چالیسواں اور برسی کرنا۔ خصوصاً غیر مسنون کلمات کا اس طرح اجمالی طور پر زور و شور سے پڑھنا جس کا معمول نہ زمانہ نبوتؐ میں تھا۔ نہ صحابہ کے زمانے میں، اور نہ ہی تابعین اور تبع و تابعین کے زمانے میں وغیرہ وغیرہ۔ مختصر ہر وہ کام جو دین میں نیا نکالا جائے بدعت کہلاتا ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی موجب دوزخ ہے جیسا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ کل محدثۃ بدعۃ کل بدعۃ ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار (مشکوٰۃ)

حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب فرمایا:۔ مالم یکون یومیئذٍ دینا لا یکون الیوم دینا۔ جو کام اس زمانے میں دین نہیں تھا وہ آج بھی دین نہیں کہا جا سکتا۔

حضرت حذیفہ ابن یمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جو عبادت صحابہ کرام نے نہیں کی وہ عبادت اختیار نہ کرو کیونکہ پہلے لوگوں نے پچھلے لوگوں کے لئے کوئی کسر نہیں چھوڑی جس کو یہ پورا کریں۔ اے مسلمانو! اللہ سے ڈرو اور پہلے لوگوں کے طریقہ کو اختیار کرو (اعتصام الشاطبی)

بدعتی دین کی عمارت کو ڈھا دام سے گرانے کا مجرم ہے اسی لیے آنحضور صلعم نے اس کی توقیر و عزت کی سخت تنبیہ فرمائی ہے چنانچہ ارشاد ہے۔ من وقر صاحب بدعۃ فقد اعان علی ھدم الاسلام (شعب الایمان) جس نے بدعتی کی عزت و توقیر کی اُس نے

اسلام کے گرانے پر مدد کی۔

اس سے یہ بھی نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ سنتِ نبویؐ کے پیروکار علماء، شیوخ اور صلحاء کی تکریم و تعظیم، ایمان کی علامت ہے۔

اس گناہ کی نوعیت کے پیشِ نظر صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالٰی علیہم اجمعین ادنٰی درجہ کی بدعت کو بھی نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ چنانچہ محمد بن کثیر، سفیان، ابویحیٰی قتات، مجاہد سے روایت کرتے ہیں کہ میں عبداللہ بن عمرؓ کے ساتھ تھا۔ ایک شخص نے تثویب کہی۔ ظہر یا عصر میں (یعنی اذان کے بعد پھر اعلام کیا اور الصلوٰۃ رحمکم اللہ کہا یا الصلوٰۃ خیر من النوم) عبداللہ ابن عمرؓ نے کہا۔ نکل چل اس مسجد سے (ترمذی کی روایت میں ہے۔ نکل چل اس بدعتی کے پاس سے) کیونکہ یہ بدعت ہے۔ اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ صحابۂ کرام کو بدعت سے کس قدر نفرت تھی۔

صحیح مُسلم کی ایک روایت میں ہے کہ حضرت عمارہؓ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے بشر بن مروان کو دیکھا کہ وہ منبر پر خطبہ میں اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے ہوئے ہیں۔ یہ دیکھ کر انہوں نے فرمایا۔ اللہ تعالٰی ان دونوں ہاتھوں کا ناس کرے کیونکہ میں نے آنحضرتؐ کو دیکھا تھا۔ آپؐ اپنے ہاتھ کی صرف شہادت کی انگلی اُٹھاتے تھے۔

بظاہر یہ چھوٹی سی بات ہے مگر جب صحابی کی نظر سے آنحضورؐ کی ایک ادا گزر چکی تھی تو اس نے پسند نہیں کیا کہ اس کے خلاف عمل کیا جائے چہ جائیکہ وہ کسی بدعت کو دیکھنا گوارا فرماتے۔

تابعین۔ تبع تابعین۔ ائمہ مجتہدین۔ محدثین۔ علماء عاملین اور اولیاء اللہ کاملین سب کے سب بدعت کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور بدعتیوں کی سخت

مذمت کرتے تھے۔ مثال کے طور پر امام ربانی حضرت مجدد الف ثانیؒ کو لیجیے۔
انہوں نے بدعات سے بچنے کی سخت تاکید کی ہے۔ چنانچہ مکتوب نمبر ۱۹ میں میر محب اللہ
کے نام اتباعِ سنّت و اجتناب از بدعت کی تاکید میں نصیحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔
ہماری نصیحت بس یہی ہے کہ احکام دین کی پابندی اپنے اوپر لازم قرار دی جائے
اور سید المرسلین صلعم کی تابعداری اور پیروی ہوتی رہے۔ سنّت سنّیہ کو ادا کیا جائے۔
بدعت غیر مرضیہ سے پرہیز ہو۔ اگرچہ بدعت کی روشنی صبح کی طرح کیوں نہ دکھلائی دیتی ہو۔
اس لئے کہ بدعت میں درحقیقت کوئی بھی نور نہیں ہے۔ نہ بیمار کے لئے اس کے اندر
کوئی شفا ہے۔ نہ مرض کے واسطے اس میں کوئی دوا ہے (بدعت میں کیسے کوئی نور
ہو جبکہ وہ) دو حال سے خالی نہیں ہے یا تو وہ سنت کو اٹھا دینے اور دور کرنے والی
ہے۔ یا اس سے ساکت ہے۔ اگر ساکت ہے تو اس کے لئے بھی ضروری ہے کہ وہ سنّت
سے زائد ایک چیز ہو۔ جب زائد ہوئی تو وہ درحقیقت سنّت کی ناسخ ہوئی۔ لہٰذا
بدعت کسی قسم کی بھی ہو سنت کو اٹھا دینے والی اور سنت کی نقیض (مخالف) ہی ہوگی۔
پس بدعت میں کوئی بھلائی اور حُسن نہیں ہے۔ کاش مجھے معلوم ہو جاتا کہ دین کامل
اور اسلام پسندیدہ کے اندر پیدا کی ہوئی بدعت میں حُسن کا حکم کہاں سے لگا دیا گیا جبکہ
نعمت دین مکمل ہو چکی۔ ان لوگوں نے یہ نہ جانا کہ دین کے کامل، مکمل اور پسندیدہ ہونے
کے بعد بدعت کو تراشنا حسن و خوبی سے کوسوں دور ہے۔ حق کے بعد ضلالت و گمراہی
کے علاوہ اور کون سی شے ہو سکتی ہے؟ اگر اہل بدعت یہ سمجھ لیں کہ دین کامل میں کوئی
بدعت نکال کر اُس بدعت کو حسنہ بنانا، عدم کمالِ دین اور عدم اتمام نعمت کی اطلاع
دیتا ہے تو وہ ہرگز بدعت کو حسنہ قرار دینے کی جرأت نہ کریں (ربنا لا تواخذنا ان نسینا

والسلام علیٰ وعلیٰ من لدیکم :

بدعات کے شیدائی اور نفس پرست لوگوں کو یہ کہہ کر گمراہ کر رہے ہیں کہ جن غیر مسنون اور خود ساختہ باتوں پر اُن کا عمل ہے اُن پر معاذاللہ صوفیائے عظام کا بھی عمل تھا اس طرح وہ اپنے زعم میں اُن کو یہ باور دِلانے کی کوشش کرتے ہیں کہ ایسے امور جائز ہی نہیں بلکہ عین ثواب ہیں۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ صوفیائے کرام سنّت کے شیدائی اور بدعات سے متنفر تھے کیونکہ بدعات کا عامل کبھی بھی ولی اللہ یا حقیقی صوفی نہیں ہو سکتا۔ حقیقی صوفی وہی ہے جو سنّت کا شیدائی اور عامل ہو اور بدعات سے سخت احتراز کرتا ہو۔

اللہ تعالےٰ مفتی محمد شفیع مرحوم کو جزائے نیک دے جنہوں نے فاران کراچی کے توحید نمبر میں اس موضوع پر دو مقالے لکھے تھے۔ ایک کا عنوان تھا "بدعت اور اُس کی خرابیاں" اور دوسرے کا "بدعات و محدثات حضرات صوفیائے کرام کی نظر میں"۔ ان دونوں مقالات کے پڑھنے سے بدعات کے متعلق اس قسم کی جملہ غلط فہمیاں جو یار لوگوں نے محض اپنی شکم پروری کے لیے پیدا کی ہیں دور ہو سکتی ہیں بشرطیکہ خلوص کے ساتھ دل میں ہدایت کی طلب ہو۔ ان دونوں مقالوں کو مسلمانوں کے فائدے کی غرض سے ایک پمفلٹ کی صورت میں سلفیہ مسلم ایجوکیشنل اینڈ ریسرچ ٹرسٹ جموں وکشمیر کی طرف سے شائع کیا جا رہا ہے۔ اس سے قبل بھی اس شعبہ سے کئی مفید پمفلٹ اور کتابیں شائع ہو چکی ہیں جن کا خداوند کریم کے فضل وکرم سے خاطرخواہ نتیجہ برآمد ہوا۔ دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ اس پمفلٹ کو بھی نفع بخش ثابت فرمائے۔ آمین!

مولانا مفتی محمد شفیع مرحوم کسی تعارف کے محتاج نہیں وہ برصغیر ہند و پاک کے ایک

حق پرست اکابر علمار احناف میں سے تھے" اور علمی و دینی حلقوں میں ان کو ایک ممتاز حیثیت حاصل تھی۔ وہ موسس و شیخ الجامعہ دار العلوم کراچی (پاکستان) تھے اور اُن کا سال گزشتہ میں انتقال ہوا۔ اللہ تعالےٰ ان کو مغفور و مرحوم فرمائے۔

سلفیہ مسلم ایجوکیشنل اینڈ ریسیرچ ٹرسٹ جموں وکشمیر ایک ٹرسٹ غیر متعصب ہے اور اس کا نصب العین قرآن وسنت کی اشاعت اور شرک و بدعت کی تردید ہے اسی لئے وہ کسی بھی ایسے مضمون کو شائع کرنے سے دریغ نہیں کرتا جو قرآن وسنّت کی روشنی میں لکھا گیا ہو۔ خواہ وہ مضمون کسی بھی مسلک کے عالم دین نے لکھا ہو کیونکہ دین کی بنیاد قرآن اور احادیث صحیحہ ہی ہے۔ اسی لئے کہا گیا ہے ؎

اصل دین آمد کلام اللہ معظم داشتن
پس حدیث مصطفےٰ بر جاں مسلّم داشتن

ایم۔ عبد العزیز
سابق ناظم شعبۂ تالیف و تصنیف
جمعیۃ اہل حدیث جموں وکشمیر سری نگر

Scanned with OKEN Scanner

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بدعت اور اس کی خرابیاں

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئی کے مطابق آخر زمانہ میں فتنوں کی کثرت ہونے والی تھی۔ وہ ہوئی اور ہم جیسے ضعیف القوۃ ضعیف الہمۃ ضعیف الایمان لوگوں کی نوبت اس دور میں آئی جب کہ دنیا کو فتنوں نے گھیر لیا ہے۔ روز و شب نئے نئے فتنوں کی بارش ہے لیکن جیسے فتنوں کا زمانہ مشکلات کا خار زار ہے ویسے ہی اس زمانہ میں صحیح طریق سنّت پر قائم رہنے اور دوسروں کو قائم رکھنے کے فضائل بھی بے حد و بے قیاس ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

العبادۃ فی الھرج کھجرۃ إلیّ (مسلم مشکوٰۃ)۔ فتنہ کے زمانہ میں عبادت کرنا ایسا ہے جیسے کوئی ہجرت کر کے میرے پاس آجائے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جو شخص فساد امت کے زمانہ میں میری سنّت کو زندہ کرے اس کے لئے سو شہیدوں کا ثواب ہے۔"

ایک حدیث میں ہے: فتنہ کے زمانہ میں سنّت کے مطابق نیک عمل کر کرنے والے کا ثواب پچاس آدمیوں کے عمل کے برابر ثواب رکھتا ہے۔

وہ پچاس آدمی آج کے نہیں بلکہ صحابہ کرام میں سے پچاس آدمی۔ اور جس وقت بدعات و منکرات دنیا میں پھیل جائیں اس وقت اہل علم کے لیے آنحضرت صلعم کا ارشاد ہے کہ ان کو اس وقت اپنے علم کا اظہار کرنا چاہیئے اور جو ایسا نہ کرے اس پر سخت وعید فرمائی ہے (کما اخرجہ الاجری فی کتاب السنہ عن معاذ بن جبل رض وسیاتی تمامہ)

چنانچہ ہر زمانہ، ہر دور کے علماء نے اپنے اپنے زمانہ کے فتنوں کے طوفان میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنّت کے صحیح طریقہ کو روشن کیا اور بدعات و محدثات کی تلبیس کو روک دیا۔

لیکن آج جن فتنوں کا طوفان ہے ان میں ایک طرف لادینی، انکارِ خدا، انکار رسالت، انکارِ حدیث، انکارِ ختم نبوت کے وہ فتنے ہیں کہ جن کی ضرب براہِ راست اسلام کی بنیادوں پر پڑتی ہے۔ راقم الحروف نے ہوش سنبھالنے کے بعد سے دینی تعلیم و تبلیغ اور فتویٰ و تصنیف و تالیف کے مثبت کام کے ساتھ جو کچھ بھی ہو سکا۔ وہ انہی فتنوں کا مقابلہ کیا جو اعتقادی بدعات ہیں۔

حال میں ایک محترم دوست نے اپنے ماہنامے کے لئے بدعت کی تعریف اور اسکی خرابیوں پر مشتمل ایک مقالہ لکھنے کے لیے مجھے فرمایا اور خلافِ عادت کچھ ایسے اصرار سے فرمایا کہ اپنی بے شمار ذمہ داریوں، مصروفیتوں اور اس پر طبعی ضعف کے باوجود وعدہ کر لینے کے سوا چارہ نہ رہا۔ کچھ لکھنا بھی شروع کیا لیکن صبح سے رات کے بارہ بجے تک تمام اوقات مشغول، وقت کہاں سے لاؤں؟ مگر ان حالات میں جو کچھ بھی ہو سکا، حاضر ہے۔

Scanned with OKEN Scanner

# بدعت وسنّت کی جنگ میں ایک لمحہ فکریہ

بدعت کی تعریف اور اس کی خرابیاں از روئے قرآن وسنّت آگے آتی ہیں لیکن ایک بات ہر وقت پیش نظر رکھنے کے قابل ہے کہ جو شخص سنّت کے اتباع اور بدعت کی مخالفت کی دعوت دیتا ہے۔ظاہر ہے کہ اس کا منشا بجُز اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی محبت اور اس کے دین کی حفاظت، اور کچھ نہیں،اسی طرح جو شخص کسی بدعت میں مبتلا ہے۔منشار اس کا بھی اللہ جل شانہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور ان کی رضا حاصل کرنا ہی ہے۔رسولِ کریم صلعم کے ارشاد کے مطابق بدعت کو بھی وہ گمراہی کہتا اور بُرا سمجھتا ہے۔فرق یہ ہے کہ علم صحیح نہ ہونے کی وجہ سے، وہ کسی بدعت کو بدعت نہیں سمجھتا بلکہ اس کو عبادت اور اللہ تعالےٰ اور اس کے رسول صلعم کی رضا کا ذریعہ سمجھ کر اختیار کئے ہوئے ہے۔اس لئے ضرورت ہے کہ رسول کریم صلعم کے ارشاد کے مطابق ہر مسلمان کی خیر خواہی کو اپنا فریضہ سمجھتے ہوئے ہمدردی وخیر خواہی کے لہجہ میں مسلمانوں کو حقیقت الامر سے واقف کیا جائے تشدد، طعنہ زنی، الزام تراشی کے طریقوں سے کُلی اجتناب کیا جائے کہ ان سے کبھی کسی کی اصلاح نہیں ہوتی۔ بدعتی اور وہابی کے طعن آمیز خطابات سے پرہیز کیا جائے اور کسی کے کلام کو توڑ مروڑ کر اُس کے منشار ومقصد کے خلاف اس پر الزام لگانا کُھلا بہتان ہے جس کے حرام ہونے میں کسی کو تردّد کی کوئی گنجائش نہیں۔آخرت کے حساب کو سامنے رکھتے ہوئے ان حرکات سے باز رہا جائے۔

اس مختصر سی گزارش کے بعد اصل مقصد پہ آتا ہوں اور چونکہ اصل خرابی ناواقفیت اور بدعت کو بدعت نہ سمجھنے سے پیدا ہوتی ہے اس لئے پہلے بدعت کی تعریف اور پھر اس کی حقیقت لکھتا ہوں: ان اریدالا الاصلاح ما استطعت وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم

## بدعت کی تعریف

اصل لغت میں بدعت ہر نئی چیز کو کہتے ہیں خواہ عبادت سے متعلق ہو یا عادات سے اصلاح شرح میں ہر ایسے نو ایجاد طریقہ عبادت کو بدعت کہتے ہیں جو زیادہ ثواب حاصل کرنے کی نیت سے رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام اور خلفائے راشدین کے بعد اختیار کیا گیا ہو اور آنحضرت صلعم اور صحابہ کرام کے عہد مبارک میں اس کا داعیہ اور سبب موجود ہونے کے باوجود نہ قولاً ثابت ہے نہ فعلاً نہ صراحتہً، نہ اشارۃً۔ بدعت کی یہ تعریف علامہ برکوبی کی کتاب "الطریقۃ المحمدیہ" اور علامہ شاطبی کی کتاب "الاعتصام" سے لی گئی ہے۔

اس تعریف سے معلوم ہوا کہ عادات اور دنیوی ضروریات کے لئے جو نئے نئے آلات اور طریقے روزمرہ ایجاد ہوتے رہتے ہیں، ان کا شرعی بدعت سے کوئی تعلق نہیں کیوں کہ وہ بطور عبادت اور نیت ثواب نہیں کئے جاتے بشرطیکہ وہ کسی شرعی حکم کے خلاف نہ ہوں۔ نیز یہ بھی معلوم ہو گیا کہ جو عبادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یا صحابہ کرام سے قولاً ثابت ہو یا فعلاً صراحتہً یا اشارۃً وہ بھی بدعت نہیں ہو سکتی۔

نیز یہ بھی معلوم ہو گیا کہ جس کام کی ضرورت عہد رسالت میں موجود نہ تھی۔ بعد میں کسی دینی مقصد کو حاصل کرنے کے لئے پیدا ہو گئی۔ وہ بدعت میں داخل نہیں۔ جیسے مروجہ مدارس اسلامیہ اور تعلیمی، تبلیغی اور دینی نشر و اشاعت کے ادارے اور قرآن و حدیث سمجھنے کے لئے

Scanned with OKEN Scanner

صرف ونحو اور ادب عربی، فصاحت وبلاغت کے فنون یا مخالف اسلام فرقوں کا رد کرنے کے لئے منطق وفلسفہ کی کتابیں، یا جہاد کے لئے جدید اسلحہ اور جدید طریق جنگ کی تعلیم وغیرہ کہ یہ سب چیزیں ایک حیثیت سے عبادت بھی ہیں اور آنحضرت ﷺ اور صحابہ کرام کے عہد میں بھی موجود نہ تھیں۔ مگر پھر بھی ان کو بدعت اس لئے نہیں کہتے کہ ان کا سبب داعی اور ضرورت اس عہد مبارک میں موجود نہ تھی بعد میں جیسے جیسے ضرورت پیدا ہوتی گئی، علماء امت نے اس کو پورا کرنے کے لئے مناسب تدبیریں اور صورتیں اختیار کر لیں۔

اس کو یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ یہ سب چیزیں نہ اپنی ذات میں عبادت ہیں نہ کوئی ان کو اس خیال سے کرتا ہے کہ ان میں زیادہ ثواب ملے گا بلکہ یہ چیزیں عبادت کا ذریعہ اور مقدمہ ہونے کی حیثیت سے عبادت کہلاتی ہیں۔ گویا یہ احداث فی الدین نہیں بلکہ احداث للدین ہے، اور احادیث میں ممانعت احداث فی الدین کی آئی ہے۔ احداث للدین کی نہیں یعنی کسی منصوص دینی مقصد کو پورا کرنے کے لئے بضرورت زمان ومکان کوئی نئی صورت اختیار کر لینا ممنوع نہیں۔ اس تفصیل سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ جن کاموں کی ضرورت عہد رسالت میں زمان مابعد میں یکساں ہے ان میں کوئی ایسا طریقہ ایجاد کرنا جو آنحضرت ﷺ اور صحابہ کرام سے ثابت نہیں اس کو بدعت کہا جائے گا اور یہ از روئے حدیث ممنوع و ناجائز ہو گا مثلاً درود وسلام کے وقت کھڑے ہو کر پڑھنے کی پابندی، فقراء کو کھانا کھلا کر ایصال ثواب کرنے کے لئے کھانے پر مختلف سورتیں پڑھنے کی پابندی، نماز جماعت کے بعد پوری جماعت کے ساتھ کئی کئی بار دعا مانگنے کی پابندی، ایصال ثواب کے لئے تیجہ، چہلم وغیرہ کی پابندی، رجب وشعبان وغیرہ کی متبرک راتوں میں خود ایجاد قسم کی نمازیں اور ان کے لئے چراغاں وغیرہ اور پھر ان خود ایجاد چیزوں کو فرض وواجب کی طرح سمجھنا۔ ان میں شریک

نہ ہونے والوں پر ملامت اور لعن طعن کرنا وغیرہ۔ ظاہر ہے کہ درود وسلام، صدقہ وخیرات، اموات کو ایصالِ ثواب، متبرک راتوں میں نماز وعبادت، نماز کے بعد دعا، سب چیزیں عبادات ہیں۔ اُن کی ضرورت جیسے آج ہے ایسے ہی عہدِ صحابہ میں بھی تھی۔ ان کے ذریعہ ثواب آخرت اور رضائے الٰہی حاصل کرنے کا ذوق وشوق جیسے آج کسی نیک بندے کو ہو سکتا ہے۔ رسولِ کریم صلعم اور آپؐ کے صحابہ کرام کو ان سب سے زائد تھا۔ کون دعویٰ کر سکتا ہے کہ اس کو صحابہ کرام سے زیادہ شوقِ عبادت اور شوقِ رضائے الٰہی حاصل ہے۔ حضرت حذیفہ ابن یمان فرماتے ہیں:

کل عبادة لم یتعبدھا اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ فلا تتعبدوھا فان الاول لم یدع للآخر مقالاً فاتقوا اللہ یامعشر المسلمین وخذوا الطریق ممن کان قبلکم۔

(اعتصام الشاطبی صنا۳ ج ۲)

یعنی جو عبادت صحابہ کرامؓ نے نہیں کی وہ عبادت نہ کرو کیونکہ پہلے لوگوں نے پچھلوں کے لئے کوئی کسر نہیں چھوڑی جس کو یہ پورا کریں۔ اے علماء اللہ سے ڈرو اور پہلے لوگوں کے طریقہ کو اختیار کرو۔

اسی مضمون کی روایت حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے بھی منقول ہے۔

## بدعت کے ناجائز وممنوع ہونے کی عقلی وجوہ!

اب دیکھنا یہ ہے کہ جب یہ سب کام عہدِ صحابہ کرام میں عبادت کی حیثیت سے جاری تھے تو ان کے ایسے طریقے اختیار کرنا جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ نے اختیار نہیں کیے ان کا فلسفہ اور حکمت کیا ہے، کیا یہ مقصد ہے کہ ان کے عبادات کے یہ نئے طریقے معاذ اللہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کو معلوم نہ تھے۔ آج ان دعویداروں پر انکشاف

ہوا ہے۔ اس لئے انہوں نے اختیار نہیں کیئے۔ یہ لوگ کر رہے ہیں۔

## دین میں کوئی بدعت نکالنا رسول اللہ پر خیانت کی تہمت لگانا ہے

اور اگر کہا جائے کہ ان کو معلوم تھے مگر لوگوں کو نہیں بتلایا تو کیا یہ معاذ اللہ ان حضرات پر دین میں بخل و خیانت اور تبلیغ رسالت میں کوتاہی کا الزام نہیں ہے۔ اسی لئے امام مالکؒ نے فرمایا ہے کہ جو شخص بدعت ایجاد کرتا ہے وہ گویا یہ دعوی کرتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے معاذ اللہ رسالت میں خیانت کی کہ پوری بات نہیں بتلائی۔

## بدعت نکالنا یہ دعوی کرنا ہے کہ دین عہد رسالت میں مکمل نہیں ہوا

ایک طرف تو قرآن کا یہ اعلان الیوم اکملت لکم دینکم۔ یعنی میں نے آج تم پر اپنا دین مکمل کر لیا۔ دوسری طرف عبادات کے نئے نئے طریقے نکال کر عملاً یہ دعوی کہ شریعتِ اسلام کی تکمیل آج ہو رہی ہے۔ کیا کوئی مسلمان جان بوجھ کر اس کو قبول کر سکتا ہے؟ اس لئے یقین کیجئے کہ عبادات کا جو طریقہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرامؓ نے اختیار نہیں کیا۔ وہ دیکھنے میں کتنا ہی بہترین اور دل کش نظر آئے وہ اللہ تعالٰے اور اس کے رسولؐ کے نزدیک اچھا نہیں۔ اسی کو امام مالکؒ نے فرمایا ہے ما لم یکن یومیئذ دینا لایکون الیوم دینا۔ جو کام اس زمانہ میں دین نہیں تھا وہ آج بھی دین نہیں کہا جا سکتا۔ انہوں نے ان طریقوں کو معاذ اللہ نہ تو ناواقفیت کی بنا پر چھوڑا تھا۔ نہ سستی اور غفلت کی بنا پر، بلکہ ان کو غلط اور مضر سمجھ کر چھوڑا تھا۔ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ جو ثانی فاروق اعظم سمجھے جاتے تھے۔ انہوں نے یہی مضمون اپنے ایک مکتوب میں تحریر فرمایا ہے۔

Scanned with OKEN Scanner

آج اگر کوئی شخص مغرب کی نماز میں تین کے بجائے چار رکعت اور صبح کی دو کی بجائے تین یا چار پڑھنے لگے یا روزہ مغرب تک رکھنے کے بجائے عشاء کے بعد تک رکھے تو ہر سمجھدار مسلمان اس کو برا، غلط اور ناجائز کہے گا حالانکہ اس غریب نے بظاہر کوئی گناہ کا کام نہیں کیا کچھ تسبیحات زیادہ پڑھیں۔ کچھ اللہ کا نام زیادہ لیا۔ پھر اس کو بالاتفاق برا اور ناجائز سمجھنا کیا صرف اس لئے نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بتلائے اور دکھلائے ہوئے طریقہ عبادت پر زیادتی کر کے عبادت کی صورت بدل ڈالی اور ایک طرح سے اس کا دعوٰی کیا کہ شریعت کو آنحضرت صلعم نے مکمل نہیں کیا تھا۔ اس نے کیا ہے۔ یا معاذ اللہ آپ نے ادائے امانت میں کوتاہی اور خیانت برتی ہے کہ یہ نئے اور مفید طریقہ ہائے عبادت لوگوں کو نہیں بتلائے۔

اب غور کیجئے کہ نماز کی رکعات تین کے بجائے چار پڑھنے میں اور نمازوں، دعاؤں، درود و سلام کے ساتھ ایسی شرطیں اور طریقے اضافہ کرنے میں کیا فرق ہے؟ جو آنحضرت صلعم اور صحابہ کرامؓ سے منقول نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ عبادات شرعیہ میں اپنی طرف سے قیدوں، شرطوں کا اضافہ شریعت محمدیہ کی ترمیم اور تحریف ہے اس لئے اس کو شدت کے ساتھ رد کیا گیا ہے۔

## بدعت تحریف دین کا راستہ ہے

بدعت کی سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ اگر عبادات میں اپنی طرف سے قیدیں، شرطیں اور نئے نئے طریقے ایجاد کرنے کی اجازت دے دی جائے تو دین کی تحریف ہو جائے گی۔ کچھ عرصہ کے بعد یہ بھی پتہ نہ لگے گا کہ اصل عبادت جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلائی تھی۔ کیا اور کیسی تھی۔ پچھلی امتوں میں تحریف دین کی سب سے بڑی وجہ یہ ہوئی کہ انہوں نے اپنی کتاب اور اپنے پیغمبر کی بتلائی ہوئی عبادات میں اپنی طرف سے عبادات کے نئے نئے طریقے نکالے

Scanned with OKEN Scanner

اور ان کی رسم چل پڑی، کچھ عرصہ کے بعد اصل دین اور ایجاد اشیاء میں کوئی امتیاز نہ رہا۔

## شریعتِ اسلام میں نفل فرض سے جدا کرنے کا اہتمام

شریعت اسلام نے چونکہ ہر فتنہ کے دروازہ کو بند اور فساد دین کے راستے کو روکا ہے، اسی لیے اس کا بھی خاص اہتمام فرمایا کہ فرائض اور نوافل میں پورا امتیاز رہے۔ حقیقت کے اعتبار سے بھی اور صورت کے اعتبار سے بھی نمازوں میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابۂ کرام کا تو یہ معمول رہا کہ مسجد میں صرف فرض نماز جماعت سے ادا فرماتے، باقی نوافل اور سنتیں بھی گھر جاکر پڑھتے تھے اور جن نمازوں کے بعد سنّت یا نفل نہیں ہے۔ ان میں اگر نماز کے بعد مسجد میں بیٹھنا اور کوئی وظیفہ پڑھنا ہے تو بصورت نماز قبلہ رخ نہیں بیٹھتے بلکہ داہنی یا بائیں جانب پھر کر بیٹھتے ہیں تاکہ دور ہی سے ہر شخص یہ سمجھ لے کہ نماز فرض ختم ہو چکی ہے اب امام جو کچھ پڑھ رہا ہے وہ اختیاری چیز ہے۔ اصل سُنّت تو یہی ہے کہ نوافل اور نفلی عبادات سب تنہائی میں اپنے گھروں میں ادا کی جائیں اور اگر مسجد میں ہی سنتیں پڑھنی ہوں تو بھی مسنون طریقہ یہ ہے کہ جماعت فرض کی ہیئت کو ختم کر دیا جائے۔ صفیں توڑ دی جائیں لوگ آگے پیچھے ہو کر سنتیں پڑھیں۔ اسی طرح روزہ شرعاً صبح صادق سے غروب آفتاب تک ہے۔ لیکن چونکہ رات کو سب لوگ عادتاً سوتے ہیں اور سونے کی حالت میں بھی کھانے پینے سے آدمی ایسا ہی رکا رہتا ہے جیسا روزہ میں، اس لئے سحری کھانا مسنون قرار دیا گیا تاکہ سونے کے وقت جو صورت روزہ کی ہو گئی تھی اس سے امتیاز ہو جائے اور روزہ ٹھیک صبحِ صادق کے بعد سے شروع ہو، اسی لئے سحری کھانا بھی بالکل آخر وقت میں مستحب ہے۔ اسی طرح غروبِ آفتاب کا یقین ہو جانے ہی روزہ فوراً افطار کرنا چاہیئے۔ دیر کرنا مکروہ

ہے تاکہ روزہ کی عبادت کے ساتھ زائد وقت کا روزہ میں اضافہ نہ ہو جائے۔

آج بھی یہ سب چیزیں بحمد اللہ مسلمانوں میں جاری ہیں مگر جہالت دنا واقفیت سے ان چیزوں کی حقیقت سے بے خبری ہے۔ صبح اور عصر کی نماز کے بعد عام طور پر ائمہ مساجد قبلہ کی جانب سے مڑ کر تو بیٹھ جاتے ہیں مگر اس پر نظر نہیں کہ یہ مڑنا کس غرض سے تھا کہ عملاً اس کا اعلان کر دیں کہ اب فرض ختم ہو چکے۔ ہر شخص کو اختیار ہے کہ جو چاہے کرے، جہاں چاہے جائے مگر یہاں پوری جماعت کو پابند کر لیا ہے کہ جب تک تین مرتبہ دعا جماعت کے ساتھ نہ کر لیں۔ اس وقت تک سب منتظر رہیں۔ پھر ان دعاؤں میں بھی خاص خاص چیزوں کی ایسی پابندی ہے جیسے کوئی فرض ہو، جب تک وہ خاص دعائیں نہ پڑھی جائیں عوام یہ سمجھتے ہیں کہ نماز کا کوئی جزو رہ گیا۔

یہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات اور شریعت اسلامیہ کی احتیاط کی صریح مخالفت ہے۔ دعاؤں اور وظیفوں کو نماز فرض کے ساتھ اس طرح جوڑ دیا کہ دیکھنے والے یہ سمجھنے پر مجبور ہیں کہ یہ وظیفے اور دعائیں بھی گو یا نماز کا جزو ہیں جو امام یہ دعائیں اور یہ وظائف مقتدیوں کو ساتھ لے کر نہ پڑھے اس کی نماز کو مکمل نہیں سمجھا جاتا، بلکہ اس پر طرح طرح کے الزام لگائے جاتے ہیں۔

## بدعت حسنہ اور سیئہ

محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کل بدعة ضلالة وکل ضلالة فی النار
ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی جہنم میں ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ اصطلاح شرح میں ہر بدعت سیئہ اور گمراہی ہے کسی بدعت

Scanned with OKEN Scanner

اصطلاحی کو بدعت حسنہ نہیں کہا جا سکتا۔ البتہ لغوی معنی میں نئی چیز کو بدعت کہتے ہیں اس اعتبار سے ایسی چیزوں کو بدعت حسنہ کہہ دیتے ہیں جو صریح طور پر آنحضرت صلعم اور صحابہ کرام کے عہد مبارک میں نہیں تھی بعد میں کسی ضرورت کی بناء پر ان کو اختیار کیا گیا۔ جیسے آج کل کے مدارس اسلامیہ میں اور ان میں پڑھائے جانے والے علوم وفنون کہ اصل بنیاد تعلیم و تدریس اور مدرسہ کی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔

آپ نے خود فرمایا: "انما بعثت معلما" یعنی میں تو معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں لیکن جس طرح کے مدارس کا قیام اور ان میں جس طرح کی تعلیم آج کل بضرورت زمانہ ضروری ہو گئی آنحضرت اور صحابہ کرام کے عہد میں اس کی ضرورت نہ تھی۔ آج ضرورت پیش آئی۔ تو احیائے سنت کے لئے اس کو اختیار کیا گیا۔ جو تعریف بدعت کی اوپر لکھی جا چکی ہے اس کی رو سے ایسے اعمال بدعت میں داخل نہیں، لیکن لغوی معنی کے اعتبار سے کوئی ان کو بدعت کہہ دے تو بدعت حسنہ ہی کہا جائے گا۔

حضرت عمر فاروقؓ نے تراویح کی یک جا جماعت کو دیکھ کر اسی معنی کے اعتبار سے فرمایا: "نعمت البدعة هٰذه" یعنی یہ بدعت تو اچھی ہے کیوں کہ ان کو اور سب کو معلوم تھا کہ تراویح رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود پڑھی اور پڑھائی اور زبانی اس کی تاکید کی۔ اس لئے حقیقتاً اور شرعیتہً تو اس میں بدعت کا کوئی احتمال نہ تھا البتہ آنحضرت صلعم کے عہد مبارک میں ایک خاص عذر کی وجہ سے تراویح کی جماعت کا ایسا خاص اہتمام نہیں کیا گیا تھا جو بعد میں حضورؐ کی تعلیم کے مطابق کیا گیا۔ اس لئے ظاہری اور لغوی طور پر یہ کام بھی نیا تھا اس کو نعمت البدعت فرما دیا۔ بدعتِ حسنہ کا اس سے زائد کوئی تصور اسلام میں نہیں ہے۔ امام مالکؒ نے فرمایا کہ

---

— صرف لغوی اعتبار سے، ورنہ حدیث میں ایسی کوئی تقسیم نہیں ہے۔ وہاں "ہر بدعت" کو گمراہی کہا گیا ہے۔ (ایڈیٹر)

من ابتدع بدعۃ یراھا حسنۃ فقد زعم ان محمداً صلی اللہ علیہ وسلم خان الرسالۃ

لان اللہ تعالیٰ یقول الیوم اکملت لکم دینکم فما لم یکن یومئذ دینا لا یکون الیوم دینا (الاعتصام ص ۴۹ ج ۱)

فاروق اعظمؓ کے ارشاد یا بعض بزرگوں کے ایسے کلمات کی آڑ لے کر طرح طرح کی بدعتیں بدعت حسنہ کے نام سے ایجاد کرنے والوں کے لئے اس میں کوئی وجہ جواز نہیں ہے بلکہ جو چیز اصطلاح شرع میں بدعت ہے وہ مطلقاً ممنوع اور ناجائز ہے۔ البتہ بدعات میں پھر کچھ درجات ہیں۔ بعض سخت حرام قریب شرک کے ہیں۔ بعض مکروہ تحریمی بعض تنزیہی

قرآن و حدیث اور آثار صحابہ و تابعین و ائمہ دین میں بدعات و محدثات کی خرابی اور ان سے اجتناب کی تاکید پر بے شمار آیات و روایات ہیں۔ ان میں سے بعض اس جگہ نقل کی جاتی ہیں۔

## بدعت کی مذمت قرآن و حدیث میں

علامہ شاطبی نے کتاب "الاعتصام" میں آیات قرآنیہ کافی تعداد میں اس موضوع پر جمع فرمائی ہیں۔ ان میں سے دو آیتیں اس جگہ لکھی جاتی ہیں:

ولا تکونوا من المشرکین ۝ من الذین فرقوا دینھم وکانوا شیعاً کل حزب بما لدیھم فرحون ۝

مت ہو مشرکین میں سے جنہوں نے ٹکڑے ٹکڑے کیا اپنے دین کو اور ہو گئے فرقے اور پارٹیاں ہر ایک پارٹی اپنے طرز پر خوش ہیں۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کی تفسیر میں نقل فرمایا کہ اس سے مراد اہل بدعت کی پارٹیاں ہیں۔ (اعتصام ص ۶۵ ج ۱)

